جملہ حقوق بحق پبلشرز محفوظ ہیں
کلیدِ مصادر
جس میں تمام مصادر
مع مضارع و حاصل مصدر
افعال بنانے کے قاعدے، گردانیں وغیرہ
اسباق کے طور پر نہایت وضاحت سے درج
ہیں، جن کا یاد کرنا بہت ہی آسان ہے
مصنف
کلید ترجمہ فارسی کلید فارسی (ششم تا ہشتم)
پاک فارسی گرامر و مڈل، پاک فارسی ترجمہ (مڈل)
پاک اردو گرامر ششم تا ہشتم اور نہم دہم وغیرہ
از
مولوی محمد عبد اللہ
منشی فاضل سابق اُستاد فارسی
اسلامیہ ہائی سکول ایمن آباد
برائے افادہ
مڈل و ہائی کلاسز
پبلشرز اینڈ بک سیلرز
حاجی فرمان علی اینڈ سن
اسٹاکسٹ:
احسان پبلشرز
منیر مارکیٹ، 7- اُردو بازار لاہور۔ 0300-4277323

# کلیدِ مصادر

یعنی

جس میں تمام ضروری مصادر مع مضارع و حاصل مصدر اور افعال بنانے کے قاعدے، گردانیں وغیرہ اسباق کے طور پر نہایت وضاحت سے درج ہیں۔ جن کا یاد کرنا نہایت ہی آسان ہے

از

مولوی محمد عبد اللہ صاحب منشی فاضل ہیڈ پرشین ٹیچر۔ اسلامیہ ہائی سکول امین آباد

مصنف:۔ کلید ترجمہ فارسی، نادر القواعد، دستورِ فارسی (جدید میٹرکولیشن پرشین گرامر) دستورِ اردو:

برائے افادہ طلبائے مڈل و ہائی کلاسز

قیمت 00-0٤0.

پبلشرز

حاجی فرمان علی اینڈ سنز بک سیلرز و پبلشرز۔ اردو بازار لاہور

# پیش لفظ

عرصہ سے میری خواہش تھی۔ کہ ایسے طریق پر مصادر، مضارع اور حاصل مصدر قلمبند کروں۔ جس سے طلبہ کو یاد کرنے میں آسانی ہو۔ کیونکہ اس سے پیشتر جن فارسی علماء نے مصادر قلمبند کیے ہیں۔ وہ ردیف وار ہیں۔ جن کا یاد کرنا طلبہ کے لیے کافی مشکل ہے لہذا طلبہ کی اس تکلیف کو محسوس کرتے ہوئے خاکسار نے "کلید مصادر" نامی رسالہ مرتب کیا ہے۔ جس میں طلبہ کو آسان سے مشکل کی طرف چلایا گیا ہے "کلیدِ مصادر" چوبیس اسباق پر مشتمل ہے۔ چنانچہ پہلے سولہ اسباق میں تمام ضروری مصادر مع مضارع اور حاصل مصدر درج کیے گیے ہیں۔ ہر ایک سبق ۱۶ مصادر پر مشتمل ہے۔ سب سے پہلے عام فہم اور کثیر الاستعمال مصادر لکھے گئے ہیں۔ بعد ازاں مشکل۔ اسی طرح درجہ بدرجہ تمام ضروری مصادر تحریر کیے گیے ہیں ؂

باقی آٹھ اسباق میں افعال کی قسمیں (ماضی، مضارع، حال، مستقبل، امر، نہی) ماضی کی قسمیں، فعل لازم متعدی، فعل معروف مجہول ان کے بنانے کے قاعدے گردانیں، مذکر، مؤنث، واحد، جمع، اعداد، اسم تصغیر، اسم تکبیر، اسم ظرف، اسم فاعل، اسم مفعول اور مرکبات ناقص وغیرہ درج کیے گیے ہیں۔ جن کا یاد کرنا نہایت ہی آسان ہے ؂

خیر اندیش

محمد عبداللہ امین آباد



# فہرست مضامین

| نمبر شمار | عنوان | صفحہ | نمبر شمار | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|---|---|---|

# درسِ اوّل

| مصدر | معنی | مضارع | معنی | حاصل مصدر |
|---|---|---|---|---|
| آمدن | آنا | آیَد | آئے | آمد |
| رفتن | جانا | رَوَد | جائے | روش۔ رفتار |

| مصدر | معنی | مضارع | معنی | حاصل مصدر |
|---|---|---|---|---|
| خوردن | کھانا | خورَد | کھائے | خورش |
| نوشیدن | پینا | نوشد | پیئے | - |
| نوشتن | لِکھنا | نویسَد | لکھے | نوشت |
| خواندن | پڑھنا | خوانَد | پڑھے | خواندگی |
| دادن | دینا | دہَد | دیئے | داد و دہش |
| گرفتن | لینا۔ پکڑنا | گیرد | پکڑے | گرفت |
| نشستن | بیٹھنا | نشیند | بیٹھے | نشست |
| برخاستن | اُٹھنا | برخیزد | اُٹھے | برخاست |
| داشتن | رکھنا | دارَد | رکھے | - |
| شدن | ہونا | شوَد | ہوئے | شد |
| خفتن | سونا | خسپَد | سوئے | - |
| بیدار شدن | جاگنا | بیدار شود | جاگے | - |
| دیدن | دیکھنا | بیند | دیکھے | بینائی بینش |
| شنیدن | سُننا | شنوَد | سُنے | شنوائی |



# درسِ دوم

| مصدر | معنی | مضارع | معنی | حاصل مصدر |
|---|---|---|---|---|
| خندیدن | ہنسنا | خندَد | ہنسے | خندہ |
| گریستن | رونا | گرید | روئے | گریہ |
| آوردن | لانا | آورَد | لائے | آورد |
| بُردن | لے جانا | بُرَد | لے جائے | × |
| کردن | کرنا | کُنَد | کرے | کار |

| مصدر | معنی | مضارع | معنی | حاصل مصدر |
|---|---|---|---|---|
| زدن | مارنا | زنَد | مارے | زد |
| گریختن | بھاگنا | گریزَد | بھاگے | گریز |
| گفتن | کہنا۔بولنا | گویَد | کہے۔بولے | گفتار۔گویائی |
| رسیدن | پہنچنا | رسَد | پہنچے | رسائی |
| آموختن | سیکھنا | آموزَد | سیکھے | آموزگاری |
| آموختن | سکھانا | آموزَد | سکھائے | آموزگاری |
| پُختن | پکنا | پُزَد | پکے | پُزش، پخت وپُز |
| پُختن | پکانا | پُزَد | پکائے | پُزش، پخت وپُز |
| دوختن | سینا | دوزَد | سیئے | دوخت، دوزندگی |
| خریدن | خریدنا | خرَد | خریدے | خرید |
| فروختن | بیچنا | فروشَد | بیچے | فروخت |



# درسِ سوم

| مصدر | معنی | مضارع | معنی | حاصل مصدر |
|---|---|---|---|---|
| مُردن | مرنا | میرَد | مرے | x |
| دویدن | دوڑنا | دوَد | دوڑے | دَو |
| پُرسیدن | پُوچھنا | پُرسد | پُوچھے | پُرسش |
| کشادن | کھولنا | کشایَد | کھولے | کشائش |
| بخشیدن | بخشنا | بخشَد | بخشے | بخشش |
| کوشیدن | کوشش کرنا | کوشَد | کوشش کرے | کوشش |
| پروردن | پالنا | پرورد | پالے | پرورش |

| مصدر | معنی | مضارع | معنی | حاصل مصدر |
|---|---|---|---|---|
| ایستادن | کھڑے ہونا | ایستد | کھڑا ہوئے | ایستادگی |
| پوشیدن | پہننا | پوشد | پہنے | پوشش |
| جُستن | ڈھونڈنا | جُوید | ڈھونڈے | جُستجو |
| دانستن | جاننا | داند | جانے | دانش۔ دانائی |
| ساختن | بنانا | سازد | بنائے | ساخت |
| سوختن | جلنا جلانا | سوزد | جلے | سوز |
| کاشتن | بونا | کارد | بوئے | کاشت |
| کشیدن | کھینچنا | کشد | کھینچے | کشش |
| شناختن | پہچاننا | شناسد | پہچانے | شناسائی |



# درس چہارم

| مصدر | معنی | مضارع | معنی | حاصل مصدر |
|---|---|---|---|---|
| فرستادن | بھیجنا | فرستد | بھیجے | × |
| یافتن | پانا | یابد | پائے | یافت |
| شُستن | دھونا | شوید | دھوئے | شُست شو |
| دُزدیدن | چُرانا | دُزدد | چُرائے | دُزدی |
| خواستن | چاہنا | خواہد | چاہے | خواہش |
| خرامیدن | ٹہلنا | خرامد | ٹہلے | خرام |
| کُشتن | مار ڈالنا | کُشد | مار ڈالے | کُشت |
| ترسیدن | ڈرنا | ترسد | ڈرے | ترس |
| کِشتن | بونا | کارد | بوئے | کِشت |

| مصدر | معنی | مضارع | معنی | حاصل مصدر |
|---|---|---|---|---|
| آزمودن | آزمانا | آزماید | آزمائے | آزمائش |
| آراستن | سنوارنا | آراید | سنوارے | آرائش |
| انداختن | ڈالنا۔پھینکنا | اندازد | ڈالے | انداز۔اندازہ |
| اُفتادن | گر پڑنا | اُفتد | گر پڑے | افتادگی۔افتاد |
| آفریدن | پیدا کرنا | آفریند | پیدا کرے | آفرینش |
| بوسیدن | چومنا | بوسد | چومے | بوسہ۔بوس |
| بوسیدن | بوسیدہ ہونا | بوسد | بوسیدہ ہوئے | بوسیدگی |



# درسِ پنجم

| مصدر | معنی | مضارع | معنی | حاصل مصدر |
|---|---|---|---|---|
| بُودن | ہونا | بود۔باشد | ہوئے | بود |
| باریدن | برسنا | بارَد | برسے | بارش |
| بُریدن | کاٹنا | بُرَد | کاٹے | بُرِش |
| بازیدن | کھیلنا | بازَد | کھیلے | بازی |
| جَستن | کُودنا۔اُچھلنا | جَہَد | کُودے | جَست |
| روئیدن | اُگنا | روید | اُگے | روئیدگی |
| فرمودن | فرمانا | فرماید | فرمائے | فرمائش |
| فہمیدن | سمجھنا | فہمد | سمجھے | فہمائش |
| گزشتن | گزرنا | گزرَد | گزرے | گزشت |
| لغزیدن | پھسلنا | لغزَد | پھسلے | لغزش |
| بستن | باندھنا | بندَد | باندھے | بندش۔بندوبست |
| آمیختن | ملنا۔ملانا | آمیزَد | ملے۔ملائے | آمیزش |

| اندوختن | جمع کرنا | اندوزد | جمع کرے | اندوختہ |
|---|---|---|---|---|
| برآمدن | نکلنا | برآید | نکلے | برآمدگی |
| برآوردن | نکالنا | برآورد | نکالے | برآورگی |
| پریدن | اُڑنا | پَرَد | اُڑے | پرواز |



## درسِ ششم

| مصدر | معنی | مضارع | معنی | حاصل مصدر |
|---|---|---|---|---|
| آسودن | آرام پانا | آسایَد | آرام پائے | آسائش |
| آویختن | لٹکنا | آویزد | لٹکے | آویزش |
| بافتن | بُننا | بافَد | بُنے | بافت |
| باختن | کھیلنا۔ ہارنا | بازَد | کھیلے۔ ہارے | بازی۔ باخت |
| پنداشتن | خیال کرنا | پندارد | خیال کرے | پندارد |
| پاشیدن | چھڑکنا | پاشَد | چھڑکے | پاش |
| پیوستن | ملنا۔ ملانا | پیوندَد | ملے۔ ملائے | پیوند |
| ترسیدن | ڈرنا | ترسَد | ڈرے | ترس |
| جوشیدن | اُبلنا | جوشد | اُبلے | جوش |
| چیدن | چُننا | چینَد | چُنے | × |
| خاریدن | کُھجلانا | خارَد | کُھجلائے | خارش |
| دریدن | پھاڑنا | دَرَد | پھاڑے | درندگی |
| ریختن | گرنا۔ گرانا | ریزد | گرے گرائے | ریزش |
| شمردن | گِننا | شمارَد | گِنے | شمار |

| شگفتن | کھلنا | شگفد | کھلے | شگفت |
|---|---|---|---|---|
| نمودن | دکھانا۔کرنا | نماید | دکھائے | نمائش۔نمود |



# درسِ ہفتم

| مصدر | معنی | مضارع | معنی | حاصل مصدر |
|---|---|---|---|---|
| آسودن | آرام پانا | آساید | آرام پائے | آسائش |
| آزُردن | رنجیدہ ہونا | آزارد | رنجیدہ ہوئے | آزار۔آزردگی |
| افزُودن | بڑھنا۔بڑھانا | افزاید | بڑھے۔بڑھائے | افزائش |
| اندیشیدن | سوچنا | اندیشد | سوچے | اندیشہ |
| بالیدن | بڑھنا | بالد | بڑھے | بالش۔بالیدگی |
| بیختن | چھاننا | بیزد | چھانے | بیخت |
| پسندیدن | پسند کرنا | پسندد | پسند کرے | پسند۔پسندیدگی |
| تاختن | حملہ کرنا | تازد | حملہ کرے | تاخت |
| تافتن | چمکنا، بٹنا | تابد | چمکے، بٹے | تاب۔تابش |
| ستودن | تعریف کرنا | ستاید | تعریف کرے | ستائش |
| توانِستن | سکنا | تواند | سکے | توانائی |
| خراشیدن | چھیلنا | خراشد | چھیلے | خراش |
| دُرودن | کاٹنا (فصل) | درود | کاٹے | درودگی۔درود |
| رُستن | نجات پانا | رہد | نجات پائے | رہائی۔رستگاری |
| زیستن | جینا | زید | جیئے | زیست |
| سرائیدن | گانا | سراید | گائے | سرود |

# درسِ ہشتم

| مصدر | معنی | مضارع | معنی | حاصل مصدر |
|---|---|---|---|---|
| سرشتن | گوندھنا | سرشد | گوندھے | سرشت |
| شاشیدن | پیشاب کرنا | شاشد | پیشاب کرے | شاشه |
| شکستن | توڑنا۔ ٹوٹنا | شکند | توڑے۔ ٹوٹے | شکست۔ شکستگی |
| آمرزیدن | بخشنا | آمرزد | بخشے | آمرزش |
| آلودن | آلوده ہونا | آلاید | آلوده ہوئے | آلائش |
| انگیختن | ابھارنا | انگیزد | ابھارے | انگیخت۔ انگیزش |
| برگشتن | لوٹنا | برگردد | لوٹے | برگشتگی |
| بوئیدن | سونگھنا | بوید | سونگھے | بو |
| پذیرفتن | ماننا | پذیرد | مانے | پذیرائی |
| پیمودن | ناپنا | پیماید | ناپے | پیمائش |
| تراشیدن | چھیلنا | تراشد | چھیلے | تراش |
| چریدن | چرنا | چرد | چرے | چرا |
| خستن | زخمی ہونا۔ تھکنا | خسد | تھکے | خستگی |
| درخشیدن | چمکنا | درخشد | چمکے | درخشندگی |
| رنجیدن | رنجیده ہونا | رنجد | رنجیده ہوئے | رنجش |
| ستیزیدن | لڑنا | ستیزد | لڑے | ستیزه |

# درسِ نہم

| مصدر | معنی | مضارع | معنی | حاصل مصدر |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| ستودن | تعریف کرنا | ستاید | تعریف کرے | ستائش |
| شگافتن | پھاڑنا چیرنا پھٹنا | شگافد | پھاڑے | شگاف |
| طلبیدن | بُلانا | طلبَد | بُلائے | طلب |
| غرّیدن | غرّانا۔ گرجنا | غرّد | غرّائے | غرّش |
| غنودن | اونگھنا | غنود | اونگھے | غنودگی |
| فرسودن | گِھسنا | فرسایَد | گِھسے | فرسودگی |
| کوفتن | کوٹنا۔ ٹھوکنا | کوبَد | کوٹے۔ ٹھوکے | کوفت |
| گداختن | پگھلنا۔ پگھلانا | گدازَد | پگھلے۔ پگھلائے | گداز |
| گذاشتن | چھوڑنا | گذارَد | چھوڑے | گذاشت |
| گزیدن | کاٹ کھانا | گزَد | کاٹ کھائے | گزیدگی |
| گنجیدن | سمانا | گنجَد | سمائے | گنجائش |
| لرزیدن | کانپنا | لرزَد | کانپے | لرزش۔ لرزہ |
| مالیدن | مِلنا | مالَد | مَلے | مالش |
| ماچیدن | چُومنا | ماچَد | چُومے | ماچ |
| نازیدن | ناز کرنا | نازَد | ناز کرے | ناز۔ نازش |
| نالیدن | رونا۔ شور کرنا | نالَد | روئے | نالہ۔ نالش |

## درسِ دہم

| مصدر | معنی | مضارع | معنی | حاصل مصدر |
|---|---|---|---|---|
| نگاشتن | لکھنا۔نقش کرنا | نگارد | لکھے۔نقش کرے | نگار۔نگارش |
| نگریستن | دیکھنا | نگرد | دیکھے | نگرانی |
| نواختن | عزت کرنا | نوازد | عزت کرے | نوازش |
| ہراسیدن | ڈرنا | ہراسد | ڈرے | ہراس |
| وزیدن | ہوا کا چلنا | وزد | چلے | وزش |
| ورزیدن | اختیار کرنا | ورزد | اختیار کرے | ورزش |
| آرامیدن | آرام کرنا دینا | آرامد | آرام کرے | آرام |
| آغازیدن | آغاز کرنا | آغازد | آغاز کرے | آغاز |
| نہادن | رکھنا | نہد | رکھے | نہاد |
| افگندن | ڈالنا۔پھینکنا | افگند | ڈالے | افگندگی |
| افروختن | روشن کرنا | افروزد | روشن کرے | × |
| افسردن | ٹھٹھرنا | افسرد | ٹھٹھرے | افسردگی |
| افراختن | بلند کرنا | افرازد | بلند کرے | افراز |
| پالودن | صاف کرنا | پالاید | صاف کرے | پالائش |
| نوردیدن | طے کرنا۔لپیٹنا | نوردد | طے کرے | نورد |
| پرستیدن | پوجنا | پرستد | پوجے | پرستش |



## درسِ یازدہم

| مصدر | معنی | مضارع | معنی | حاصل مصدر |
|---|---|---|---|---|
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |

| مصدر | معنی | مضارع | معنی | حاصل مصدر |
|---|---|---|---|---|
| پیراستن | سنوارنا کاٹ چھانٹ کرنا | پیراید | سنوارے | پیرائش |
| پوئیدن | دوڑنا | پوید | دوڑے | پویہ۔ پوئش |
| تابیدن | چمکنا۔ دمکنا | تابد | چمکے۔ دمکے | تاب |
| تپیدن | تڑپنا | تپد | تڑپے | تپش |
| تراویدن | رسنا۔ ٹپکنا | تراود | رسے۔ ٹپکے | تراوش |
| جُنبیدن | حرکت کرنا | جُنبد | حرکت کرے | جُنبش |
| چشیدن | چکھنا | چشد | چکھے | چاشنی |
| چکیدن | ٹپکنا | چکد | ٹپکے | چکش |
| برخاستن | اُٹھنا | برخیزد | اُٹھے | برخاست |
| خروشیدن | شور کرنا | خروشد | شور کرے | خروش |
| خموشیدن | چُپ رہنا | خموشد | چُپ رہے | خموشی |
| خوابیدن | سونا | خوابد | سوئے | خواب |
| دمیدن | پُھونکنا | دمد | پُھونکے | دم |
| دوشیدن | دوہنا | دوشد | دوہے | × |
| ربودن | لے جانا | رُباید | لے جائے | ربودگی |
| ریسیدن | کاتنا | ریسد | کاتے | ریس |



# درسِ دوازدہم

| مصدر | معنی | مضارع | معنی | حاصل مصدر |
|---|---|---|---|---|
| رقصیدن | ناچنا | رقصد | ناچے | رقص |
| رُفتن | جھاڑنا | روبد | جھاڑے | روب |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |

| رمیدن | بھاگنا، ڈرنا | رمد | بھاگے | رم، رمیدگی |
|---|---|---|---|---|
| زائیدن | جانا | زایَد | جنے | زائیدگی |
| زاریدن | رونا | زارَد | روئے | زاری |
| زیبیدن | زیب دینا | زیبَد | زیب دے | زیب |
| سائیدن | پیسنا۔ گھسنا | سایَد | پیسے۔ گھسے | × |
| سُپردن | سُپرد کرنا | سُپارَد | سُپرد کرے | سپارش، سپردگی |
| سنجیدن | تولنا | سنجَد | تولے | سنج۔ سنجیدگی |
| سپردن | طے کرنا | سپَرَد | طے کرے | × |
| شائستن | لائق ہونا | شایَد | لائق ہوئے | شائستگی |
| شکیبیدن | صبر کرنا | شکیبَد | صبر کرے | شکیبائی |
| شتافتن | دوڑنا | شتابَد | دوڑے | شتاب |
| شوریدن | شور کرنا | شورَد | شور کرے | شورش |
| طپیدن | بے قرار ہونا | طپَد | بے قرار ہوئے | طپش |
| طرازیدن | نقش ونگار کرنا | طرازَد | نقش ونگار کرے | طراز |



# درسِ سیزدہم

| مصدر | معنی | مضارع | معنی | حاصل مصدر |
|---|---|---|---|---|
| غارتیدن | لوٹنا | غارتَد | لوٹے | غارت |
| فریفتن | فریب دینا | فریبَد | فریب دے | فریب |
| فزودن | زیادہ ہونا۔ کرنا | فزایَد | زیادہ ہوئے | فزائش |
| فشردن | نچوڑنا، دبانا | فشرَد | نچوڑے | فشار |
| کاستن | گھٹنا۔ گھٹانا | کاہَد | گھٹے گھٹائے | کاست |

| کاویدن | کھودنا | کاوَد | کھودے | کاوش |
|---|---|---|---|---|
| کندیدن | کھودنا | کندَد | کھودے | کاوش |
| گرائیدن | رغبت کرنا | گرایَد | رغبت کرے | گرائش |
| گردیدن | پھرنا۔گھومنا | گردَد | پھرے | گردش |
| گزاردن | ادا کرنا | گزارَد | ادا کرے | × |
| گُستردن | بچھانا | گُسترَد | بچھائے | × |
| لافیدن | لاف مارنا | لافَد | لاف مارے | لاف |
| ماندن | رہنا۔عاجز کرنا | ماند | رہے۔عاجز آئے | ماندگی |
| لیسیدن | چاٹنا | لیسَد | چاٹے | × |
| مانستن | مشابہ ہونا | مانَد | مشابہ ہوئے | مانائی |
| مکیدن | چُوسنا | مکَد | چُوسے | مکش |



# درسِ چہاردہم

| مصدر | معنی | مضارع | معنی | حاصل مصدر |
|---|---|---|---|---|
| آلائیدن | آلودہ کرنا | آلایَد | آلودہ کرے | آلائش |
| آماسیدن | سُوجنا | آماسَد | سُوجے | آماس |
| آمودن | بھرنا | آمایَد | بھرے | آماس |
| انگاشتن | خیال کرنا | انگارَد | خیال کرے | انگارش |
| انجامیدن | تمام ہونا | انجامَد | تمام ہوئے | انجام |
| افشاندن | جھاڑنا | افشانَد | جھاڑے | افشاں |
| افشردن | نچوڑنا | افشرَد | نچوڑے | افشار |

| مصدر | معنی | مضارع | معنی | حاصل مصدر |
|---|---|---|---|---|
| بایستن | ہونا۔ چاہنا | باید | چاہیے | بایست |
| برشتن | بھوننا | برید | بھونے | × |
| بخیدن | بخیہ کرنا | بخد | بخیہ کرے | بخیہ |
| پائیدن | ٹھہرنا | پاید | ٹھہرے | پایندگی |
| پرداختن | مشغول ہونا | پردازد | مشغول ہوئے | پرداخت |
| پرداختن | ادا کرنا | پردازد | ادا کرے | پرداخت |
| پژوہیدن | تلاش کرنا | پژوہد | تلاش کرے | پژوہش |
| پیچیدن | لپٹنا۔ لپیٹنا | پیچد | لپٹے یا لپیٹے | پیچش۔ پیچ |
| ترکیدن | ترکنا۔ پھٹنا | ترکد | پھٹے | × |



# درسِ پانزدہم

| مصدر | معنی | مضارع | معنی | حاصل مصدر |
|---|---|---|---|---|
| تفسیدن | گرم ہونا | تفسد | گرم ہوئے | × |
| چاویدن | چبانا | چاود | چبائے | چاوش |
| چسپیدن | چپکنا۔ چمٹنا | چسپد | چمٹے | چسپیدگی |
| چمیدن | لچکنا | چمد | لچکے | چمش |
| خزیدن | گھسنا | خزد | گھسے | × |

# درسِ شانزدہم

| حاصل مصدر | معنی | مضارع | معنی | مصدر |
| --- | --- | --- | --- | --- |
| نام | نام رکھے | نامد | نام رکھنا | نامیدن |
| نکوہش | بُرا بھلا کہے | نکوہد | بُرا بھلا کہنا | نکوہیدن |
| × | سُنے | نیوشد | سُننا | نیوشیدن |
| × | بہکائے | درغلاند | بہکانا | درغلانیدن |
| یاوہ گوئی | بکے | یاوہ گوید | بکنا | یاوہ گفتن |
| × | پروئے | سفتد | پرونا | سُفتن |
| ستردگی | مونڈے | سترد | مونڈنا | ستردن |
| ستائش | تعریف کرے | ستاید | تعریف کرنا | ستودن |

## مصدر کی تعریف و پہچان

مصدر کے لفظی معنے جائے صدور (نکلنے کی جگہ) ہیں۔ چونکہ اس سے بھی مختلف قسم کے اسم و فعل نکلتے ہیں۔ اس لیے اسے مصدر کہتے ہیں لیکن گرامر میں

مصدر اُس اسم کو کہتے ہیں جس میں کسی کام کا کرنا۔ ہونا یا سہنا پایا جائے فارسی میں مصدر کی علامت لفظ کے آخر "دن" یا "تن" ہے اور اُردو میں "نا" ہے جیسے خوردن (کھانا)، نوشیدن (پینا) زدن (مارنا)۔ نوشتن (لکھنا) گفتن (کہنا، بولنا) وغیرہ ؞



## درسِ ہفدہم

# افعال کی اقسام

## ۱۔ ماضی

ماضی وہ فعل ہے۔ جس میں گزرا ہوا زمانہ پایا جائے، جیسے اسلم رفت (اسلم گیا)

### ماضی کی قسمیں

۱۔ ماضی مطلق وہ ماضی ہے جس میں مطلق گزرا ہوا زمانہ پایا جائے۔ یعنی زمانہ کے قریب یا بعید ہونے کا کچھ لحاظ نہ ہو۔ جیسے اسلم نان خورد (اسلم نے روٹی کھائی)

### بنانے کا قاعدہ

مصدر کے آخر سے "ن" حذف کر دیا جاتا ہے۔ جیسے رفتن سے رفت۔ خوردن سے خورد۔ رفت اور خورد صیغہ واحد غائب ہیں باقی ذیل کی علامتیں زیادہ کرنے سے بنتے ہیں۔

| علامات: | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|
| | ند | ی | ید | م | یم |

گردان: واحد غائب جمع غائب واحد حاضر جمع حاضر واحد متکلم جمع متکلم

ترجمہ: وہ گیا وہ گئے تو گیا تم گئے میں گیا ہم گئے



۲- ماضی قریب وہ ماضی ہے جس میں قریب کا گزرا ہوا زمانہ پایا جائے۔ جیسے رفتہ است (وہ گیا ہے) اُس کی علامت اُردو صیغہ واحد غائب میں "ہے" ہے:

## بنانے کا قاعدہ

ماضی مطلق کے آخر صیغہ واحد غائب میں "ہ است" جمع غائب میں "ہ اند" واحد حاضر میں "ہ" (ہ ای)، جمع حاضر میں "ہ اید" واحد متکلم میں "ہ ام" اور جمع متکلم میں "ہ ایم" زیادہ کرو:

گردان: واحد غائب۔ جمع غائب۔ واحد حاضر۔ جمع حاضر۔ واحد متکلم۔ جمع متکلم

رفتہ است رفتہ اند رفتہ ای رفتہ اید رفتہ ام رفتہ ایم

ترجمہ: وہ گیا ہے وہ گئے ہیں تو گیا ہے تم گئے ہو میں گیا ہوں ہم گئے ہیں

۳- ماضی بعید وہ ماضی ہے جس میں بعید کا گزرا ہوا زمانہ پایا جائے جیسے رفتہ بود (وہ گیا تھا) اس کی علامت اُردو صیغہ واحد غائب میں "تھا" ہے:

## بنانے کا قاعدہ

ماضی مطلق کے آخر صیغہ واحد غائب میں "ہ بود" جمع غائب میں "ہ بودند" واحد حاضر میں "ہ بودی" جمع حاضر میں "ہ بودید" واحد متکلم میں "ہ بودم" اور جمع متکلم میں "ہ بودیم" زیادہ کرو:

گردان: واحد غائب جمع غائب واحد حاضر جمع حاضر واحد متکلم جمع متکلم

رفتہ بود رفتہ بودند رفتہ بودی رفتہ بودید رفتہ بودم رفتہ بودیم

ترجمہ: وہ گیا تھا وہ گئے تھے تو گیا تھا تم گئے تھے میں گیا تھا ہم گئے تھے

۴- ماضی شکیہ وہ ماضی ہے جس میں شک پایا جائے۔ جیسے نوشیدہ باشد (پیا ہوگا)

اس کی علامت اُردو صیغہ واحد غائب میں "ہوگا" ہے۔

## بنانے کا قاعدہ

ماضی مطلق کے آخر "ہ باشد" لگانے سے صیغہ واحد غائب بن جاتا ہے جیسے نوشید سے نوشیدہ باشد

### گردان

| واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| نوشیدہ باشد | نوشیدہ باشند | نوشیدہ باشی | نوشیدہ باشید | نوشیدہ باشم | نوشیدہ باشیم |
| اس نے پیا ہوگا | انہوں نے پیا ہوگا | تو نے پیا ہوگا | تم نے پیا ہوگا | میں نے پیا ہوگا | ہم نے پیا ہوگا |

۵۔ **ماضی استمراری** وہ ماضی ہے جس میں کام کا جاری رہنا پایا جائے جیسے می رفت (وہ جاتا تھا) ہمی نوشید (وہ پی رہا تھا) اُس کی علامت اُردو صیغہ واحد غائب میں "تا تھا" یا "رہا تھا" ہے۔

## بنانے کا قاعدہ

ماضی مطلق کے پہلے "می" یا "ہمی" لگا دو جیسے رفت سے می رفت یا ہمی رفت

| گردان | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| | می رفت | می رفتند | می رفتی | می رفتید | می رفتم | می رفتیم |
| ترجمہ | وہ جاتا تھا | وہ جاتے تھے | تو جاتا تھا | تم جاتے تھے | میں جاتا تھا | ہم جاتے تھے |

۶۔ **ماضی شرطیہ یا تمنائی** وہ ماضی ہے جس میں شرط یا تمنا پائی جائے۔ شرط کی صورت میں شرطی اور تمنا کی صورت میں تمنائی۔ جیسے اگر او خوردے (اگر وہ کھاتا) کاش! او آمدے (کاش! وہ آتا) اُردو میں اس کی علامت صیغہ واحد غائب میں "تا" ہے۔

## بنانے کا قاعدہ

ماضی مطلق کے آخر یائے مجہول (ے) زیادہ کرو۔ جیسے رفت سے رفتے (وہ جاتا

نوٹ: اس ماضی کے صرف تین صیغے (واحد غائب، جمع غائب اور واحد متکلم) ہوتے ہیں اور باقی تین (واحد حاضر، جمع حاضر اور جمع متکلم) کی جگہ ترجمہ کرتے وقت ماضی استمراری کے صیغے استعمال ہوتے ہیں۔

| گردان: | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | رفتے | رفتندے | می رفتی | می رفتید | رفتمے | می رفتیم |
| ترجمہ: | وہ جاتا | وہ جاتے | تو جاتا | تم جاتے | میں جاتا | ہم جاتے |

۷۔ ماضی معطوف: یہ ماضی حقیقت میں دو ماضیوں سے مرکب ہوتی ہے جس کی کیفیت یہ ہے کہ جب ایک کام کے کرتے ہی دوسرے کام کا کرنا یا ہونا بیان کرنا مقصود ہوتا ہے تو اس وقت ماضی معطوف استعمال کرتے ہیں، جیسے امجد طعام خوردہ رفت (امجد کھانا کھا گیا) اصل میں یوں ہے۔ امجد طعام خورد و رفت

بنانے کا قاعدہ

| گردان: | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | خوردہ رفت | خوردہ رفتند | خوردہ رفتی | خوردہ رفتید | خوردہ رفتم | خوردہ رفتیم |
| ترجمہ: | وہ کھا گیا | وہ کھا گئے | تو کھا گیا | تم کھا گئے | میں کھا گیا | ہم کھا گئے |

## ۲۔ فعل مضارع

مضارع وہ فعل ہے جس میں حال اور مستقبل دونوں معنے پائے جاتے ہیں جیسے کند (کرے) خورد (کھائے)، نوشد (پیئے) کبھی مضارع خاص حال کے معنے دیتا ہے اور کبھی خاص مستقبل کے اس کی علامت اردو صیغہ واحد غائب میں (ے) ہے جیسے کند (کرے) خورد (کھائے)

ؔ بعض اوقات ماضی مطلق بھی استعمال ہوتی ہے۔



بنانے کا قاعدہ

یہ ماضی سے بنتا ہے مگر بنانے کا کوئی کلیہ قاعدہ نہیں ہاں ایک بات بطور قاعدہ کلیہ کے ہے کہ مضارع کے آخر "د" اور "د" سے پہلے حرف پر زبر ہوتی ہے جیسے۔ کند۔ خورد۔ گوید

نوٹ: اس کی گردان کرتے وقت سوائے صیغہ واحد غائب کے تمام صیغوں سے "د" گر جاتی ہے۔

| گردان | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | کند | کنند | کنی | کنید | کنم | کنیم |
| ترجمہ | وہ کرے | وہ کریں | تو کرے | تم کرو | میں کروں | ہم کریں |

## ۳۔ فعل حال

فعل حال وہ فعل ہے جس میں موجودہ زمانہ پایا جائے جیسے می کند (وہ کرتا ہے) ہمی خورد (وہ کھا رہا ہے) اردو میں اس کی علامت صیغہ واحد غائب میں "تا" ہے یا "رہا ہے" ہے

### بنانے کا قاعدہ

فعل مضارع کے پہلے "می" یا "ہمی" لگا دو جیسے کند سے می کند۔

| گردان | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | می کند | می کنند | می کنی | می کنید | می کنم | می کنیم |
| ترجمہ | وہ کرتا ہے | وہ کرتے ہیں | تو کرتا ہے | تم کرتے ہو | میں کرتا ہوں | ہم کرتے ہیں |

## ۴۔ فعل مستقبل

فعل مستقبل وہ فعل ہے جس میں آئندہ زمانہ پایا جائے جیسے خواہد کرد (وہ کرے گا) اردو میں اس کی علامت صیغہ واحد غائب میں "گا" ہے۔



### بنانے کا قاعدہ

ماضی مطلق کے پہلے "خواہد" لگاتے ہیں لیکن ماضی کا صیغہ بدستور قائم رہتا ہے اور لفظ خواہد میں تبدیلی ہوتی ہے۔

گردان: واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم

خواہد کرد  خواہند کرد  خواہی کرد  خواہید کرد  خواہم کرد  خواہیم کرد

ترجمہ: وہ کرے گا  وہ کریں گے  تو کرے گا  تم کرو گے  میں کروں گا  ہم کریں گے

## ۵۔ فعل امر

فعل امر وہ فعل ہے جس میں کسی کام کے کرنے کا حکم یا درخواست پائی جائے۔
جیسے سلیم بیا (سلیم آ) سلیم برو (سلیم جا)

### بنانے کا قاعدہ

فعل مضارع کے صیغہ واحد غائب کا آخری حرف دور کرو تو فعل امر حاضر بن جائے گا جیسے رود سے رَو اور امر حاضر کے شروع میں "ب" زیادہ کرتے ہیں۔ اس کے صرف دو صیغے واحد حاضر اور جمع حاضر ہوتے ہیں:

| گردان: | واحد حاضر | جمع حاضر |
|---|---|---|
| | برو | بروید |
| ترجمہ: | تُو جا | تم جاؤ |

## ۶۔ فعل نہی

فعل نہی وہ فعل ہے جس میں کسی کام کے کرنے سے روکا جائے۔ جیسے اکبر بازار مرو (اکبر! بازار مت جاؤ)۔



### بنانے کا قاعدہ

امر حاضر کے پہلے "م مفتوح یا ن" مفتوح زیادہ کرو جیسے رو سے مَرو یا نَرو۔ کُن سے مکن یا نکن۔ امر کی طرح اس کے بھی صرف دو صیغے واحد حاضر اور جمع حاضر ہی ہوتے ہیں۔

| گردان | واحد حاضر | جمع حاضر |
|---|---|---|
| | مرو | مروید |
| ترجمہ | تُو نہ جا | تم نہ جاؤ |

# درسِ ہجدہم

(فعل کی اقسام فاعل و مفعول کے لحاظ سے)

## لازم و متعدّی

جس فعل کو صرف فاعل کی ہی ضرورت ہو یعنی فعل اور فاعل مل کر جملہ مکمل ہو جائے اُسے لازم جیسے احمد نشست (احمد بیٹھا) اور جس فعل کو فاعل اور مفعول دونوں کی ضرورت ہو یعنی جب تک اُس کے ساتھ مفعول نہ ملایا جائے جملہ مکمل نہ ہو اُسے متعدّی کہتے ہیں جیسے اسلم نان خورد (اسلم نے روٹی کھائی) نشست فعل لازم اور خورد فعل متعدی ہے۔

## پہچان کی علامت

جس فعل کے متعلق معلوم کرنا چاہو کہ وہ لازم ہے یا متعدی تو اس سے ماضی مطلق بناکر اس کے ساتھ فاعل ملاؤ۔ اگر اُس کے اُردو ترجمہ میں "نے" آئے تو متعدی اور اگر نہ آئے تو لازم ہے جیسے سلیم خورد (سلیم نے کھایا) اس میں خورد متعدی ہے سلیم نشست (سلیم بیٹھا) اس میں نشست لازم ہے کیونکہ اس میں "نے" نہیں آیا۔

**نوٹ:** فعل لازم کا مصدر بھی لازم ہوتا ہے اور فعل متعدی کا مصدر بھی متعدی ہے۔



# درسِ نوزدہم

(فعل کی اقسام باعتبار فاعل کے معلوم اور نامعلوم ہونے کے)

## معروف و مجہول

جس فعل کا فاعل معلوم ہو اُسے معروف، اور جس کا نامعلوم ہو اُسے مجہول کہتے ہیں جیسے اسلم کتاب داد (اسلم نے کتاب دی) اس میں داد فعل معروف ہے کیونکہ اس کا فاعل "اسلم" معلوم ہے ــــ کتاب دادہ شد (کتاب دی گئی)۔ اس میں "دادہ شد" فعل مجہول ہے کیونکہ اس بات کا علم نہیں کہ کتاب کس نے دی یعنی دینے والا نامعلوم ہے۔

## بنانے کا قاعدہ

جس فعل معروف سے مجہول بنانا ہو اُس کی ماضی مطلق صیغہ واحد غائب کے بعد "ہ شدن" لگادو۔ تو وہ مصدر مجہول بن جائے گا۔ پھر حسب قاعدہ جو فعل بنانا ہو بنالو مثلاً خورد سے خوردہ شدن (کھایا جانا) نوشید سے نوشیدہ شدن (پیا جانا)

نوٹ: فعل مجہول ہمیشہ متعدی سے بنتا ہے۔ لازم سے نہیں بنتا۔

## ماضی مطلق مجہول

قاعدہ: ماضی مطلق معروف کے آخر "ہ شد" لگادو جیسے خورد سے خوردہ شد (کھایا گیا)

| گردان: | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | خوردہ شد | خوردہ شدند | خوردہ شدی | خوردہ شدید | خوردہ شدم | خوردہ شدیم |
| ترجمہ: | وہ کھایا گیا | وہ کھائے گئے | تو کھایا گیا | تم کھائے گئے | میں کھایا گیا | ہم کھائے گئے |



## ماضی قریب مجہول

قاعدہ: ماضی مطلق معروف کے بعد "ہ" لگا کر "شدہ است" زیادہ کرو جیسے خورد سے خوردہ شدہ است (وہ کھایا گیا ہے)

| گردان: | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | خوردہ شدہ است | خوردہ شدہ اند | خوردہ شدہ ای | خوردہ شدہ اید | خوردہ شدہ ام | خوردہ شدہ ایم |
| ترجمہ: | وہ کھایا گیا ہے | وہ کھائے گئے ہیں | تو کھایا گیا ہے | تم کھائے گئے ہو | میں کھایا گیا ہوں | ہم کھائے گئے ہیں |

## ماضی بعید مجہول

قاعدہ: ماضی مطلق معروف کے بعد "ہ" لگا کر "شدہ بود" زیادہ کرو جیسے کرد سے کردہ شدہ بود (وہ کیا گیا تھا)

| گردان: | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| | کردہ شدہ بود | کردہ شدہ بودند | کردہ شدہ بودی | کردہ شدہ بودید | کردہ شدہ بودم | کردہ شدہ بودیم |

کردہ شدہ بود کردہ شدہ بودند کردہ شدہ بودی کردہ شدہ بودید کردہ شدہ بودم کردہ شدہ بودیم

ترجمہ: وہ کیا گیا تھا وہ کئے گئے تھے تو کیا گیا تھا تم کئے گئے تھے میں کیا گیا تھا ہم کئے گئے تھے

## ماضی شکیہ مجہول

قاعدہ: ماضی مطلق معروف کے بعد "ہ" لگا کر شدہ باشد زیادہ کرو جیسے کرد سے کردہ شدہ باشد (وہ کیا گیا ہوگا)

| گردان: | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| | کردہ شدہ باشد | کردہ شدہ باشند | کردہ شدہ باشی | کردہ شدہ باشید | کردہ شدہ باشم | کردہ شدہ باشیم |
| ترجمہ: | وہ کیا گیا ہوگا | وہ کئے گئے ہوں گے | تو کیا گیا ہوگا | تم کئے گئے ہو گے | میں کیا گیا ہوں گا | ہم کئے گئے ہوں گے |



## ماضی استمراری مجہول

قاعدہ: ماضی مطلق معروف کے بعد "ہ" لگا کر "می شد" زیادہ کرو جیسے کرد سے کردہ می شد (وہ کیا جاتا تھا)۔

| گردان: | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| | کردہ می شد | کردہ می شدند | کردہ می شدی | کردہ می شدید | کردہ می شدم | کردہ می شدیم |
| ترجمہ: | وہ کیا جاتا تھا | وہ کئے جاتے تھے | تو کیا جاتا تھا | تم کیے جاتے تھے | میں کیا جاتا تھا | ہم کیے جاتے تھے |

## ماضی تمنائی مجہول

قاعدہ: ماضی مطلق مجہول کے آخر "یائے مجہول" (ے) لگا دو جیسے کردہ شدہ سے کردہ شدے (وہ کیا جاتا)

| گردان: | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| | کردہ شدے | کردہ شدندے | کردہ می شدی | کردہ می شدید | کردہ شدمی | کردہ می شدیم |
| ترجمہ: | وہ کیا جاتا | وہ کئے جاتے | تو کیا جاتا | تم کئے جاتے | میں کیا جاتا | ہم کیئے جاتے |

## فعل مضارع مجہول

قاعدہ: ماضی مطلق معروف کے بعد "ہ" لگاکر "شود" زیادہ کرو جیسے زد سے زدہ شود (وہ مارا جائے)

| | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| گردان: | زدہ شود | زدہ شوند | زدہ شوی | زدہ شوید | زدہ شوم | زدہ شویم |
| ترجمہ: | وہ مارا جائے | وہ مارے جائیں | تو مارا جائے | تم مارے جاؤ | میں مارا جاؤں | ہم مارے جائیں |



## فعل حال مجہول

قاعدہ: مضارع مجہول میں شود سے پہلے می زیادہ کرو جیسے وہ شود سے شودی شود (وہ مارا جاتا ہے)

| | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| گردان: | زدہ می شود | زدہ می سوند | زدہ می شوی | زدہ می شوید | زدہ می شوم | زدہ می شویم |
| ترجمہ: | وہ مارا جاتا ہے | وہ مارے جاتے ہیں | تو مارا جاتا ہے | تم مارے جاتے ہو | میں مارا جاتا ہوں | ہم مارے جاتے ہیں |

## فعل مستقبل مجہول

قاعدہ: ماضی مطلق معروف کے بعد۔ ہ۔ لگاکر خواہد شد زیادہ کرو۔ جیسے کرد سے کرد شد (وہ کیا جائے گا)

| | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| گردان: | کردہ خواہد شد | کردہ خواہند شد | کردہ خواہی شد | کردہ خواہد شد | کردہ خواہم شد | کردہ خواہیم شد |
| ترجمہ: | وہ کیا جائے گا | وہ کئے جائیں گے | تو کیا جائے گا | تم کئے جاؤ گے | میں کیا جاؤں گا | ہم کئے جائیں گے |

درس ہفتم

(متعدی کی اقسام بلحاظ بناوٹ)

۱۔ متعدی بنفسہ ۲۔ متعدی بالواسطہ ۳۔ متعدی التمعدی

متعدی بنفسہ اس فعل کو کہتے ہیں جو اصل میں ہی متعدی ہو جیسے کرد خورد وغیرہ



۲۔ متعدی بالواسطہ۔ جو فعل لازم سے متعدی بنایا گیا ہو اور اصل میں لازم ہو جیسے دوانید۔ رسانید۔ جن کی اصل دوید اور رسید ہے جو لازم ہیں۔

۳۔ متعدی المتعدی۔ جو فعل متعدی سے دوبارہ کسی لفظ کے زیادہ کرنے سے متعدی بنایا گیا ہو۔ جیسے خورانید جس کی اصل خورد ہے اور خورد خود بھی متعدی ہے۔

نوٹ:۔ متعدی بنفسہ و متعدی بالواسطہ ایک مفعول کو چاہتے ہیں لیکن متعدی المتعدی ایک سے زیادہ مفعول چاہتا ہے۔ مثلاً

متعدی بنفسہ۔ سلیم کتاب خواند (سلیم نے کتاب پڑھی) اس میں "کتاب" مفعول ہے۔

متعدی بالواسطہ۔ سلیم اسپ دوانید (سلیم نے گھوڑا دوڑایا) اس میں "اسپ" مفعول ہے۔

متعدی المتعدی۔ سلیم فقیر را نان خورانید (سلیم نے فقیر کو روٹی کھلائی) اس میں فقیر اور نان ہر دو مفعول ہیں۔

## متعدی بالواسطہ یا متعدی المتعدی بنانے کا قاعدہ

جس فعل کو متعدی یا متعدی المتعدی بنانا ہو۔ اس کے (امر حاضر کے) آخر "انیدن" یا "اندن" لگا دو۔ تو وہ متعدی یا متعدی المتعدی بن جائے گا۔ پھر اس سے حسب قاعدہ جو فعل بنانا چاہو، بنالو۔ مثلاً:۔

### لازم سے متعدی (متعدی بالواسطہ)

| مصدر لازم | امر | مصدر متعدی |
| --- | --- | --- |

| رسیدن (پہنچنا) | رس | رسانیدن یا رساندن (پہنچانا) |
|---|---|---|



| مصدر لازم | امر | مصدر متعدی |
|---|---|---|
| دویدن (دوڑنا) | دو | دوانیدن یا دواندن (دوڑانا) |
| جَستن (اچھلنا) | جہ | جہانیدن یا جہاندن (اچھالنا) |
| نشستن (بیٹھنا) | نشیں | نشانیدن یا نشاندن (بٹھانا) |
| ترسیدن (ڈرنا) | ترس | ترسانیدن یا ترساندن (ڈرانا) |
| روئیدن (اُگنا) | روی | رویانیدن یا رویاندن (اُگانا) |
| فہمیدن (سمجھنا) | فہم | فہمانیدن یا فہماندن (سمجھانا) |
| درخشیدن (چمکنا) | درخش | درخشانیدن یا درخشاندن (چمکانا) |

## متعدّی سے متعدّی (متعدّی المتعدّی)

| مصدر متعدی | امر | متعدی المتعدی |
|---|---|---|
| خوردن (کھانا) | خور | خورانیدن یا خوراندن (کھلانا) |
| نوشیدن (پینا) | نوش | نوشانیدن یا نوشاندن (پلانا) |
| دادن (دینا) | دِہ | دہانیدن یا دہاندن (دلانا) |
| نوشتن (لکھنا) | نویس | نویسانیدن یا نویساندن (لکھانا) |
| خرامیدن (ٹہلنا) | خرام | خرامانیدن یا خراماندن (ٹہلانا) |
| جوشیدن (اُبلنا) | جوش | جوشانیدن یا جوشاندن (اُبالنا) |
| بخشیدن (بخشنا) | بخش | بخشانیدن یا بخشاندن (بخشوانا) |
| شُستن (دھونا) | شوی | شویانیدن یا شویاندن (دُھلوانا) |

# تمام افعال (معروف) کی گردانیں (از مصدر کردن)

| فعل / صیغے | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ماضی مطلق | کرد | کردند | کردی | کردید | کردم | کردیم |
| ترجمہ | اس نے کیا | انہوں نے کیا | تو نے کیا | تم نے کیا | میں نے کیا | ہم نے کیا |
| ماضی قریب | کردہ است | کردہ اند | کردہ ای | کردہ اید | کردہ ام | کردہ ایم |
| ترجمہ | اس نے کیا ہے | انہوں نے کیا ہے | تو نے کیا ہے | تم نے کیا ہے | میں نے کیا ہے | ہم نے کیا ہے |
| ماضی بعید | کردہ بود | کردہ بودند | کردہ بودی | کردہ بودید | کردہ بودم | کردہ بودیم |
| ترجمہ | اس نے کیا تھا | انہوں نے کیا تھا | تُو نے کیا تھا | تم نے کیا تھا | میں نے کیا تھا | ہم نے کیا تھا |
| ماضی شکیہ | کردہ باشد | کردہ باشند | کردہ باشی | کردہ باشید | کردہ باشم | کردہ باشیم |
| ترجمہ | اس نے کیا ہوگا | انہوں نے کیا ہوگا | تو نے کیا ہوگا | تم نے کیا ہوگا | میں نے کیا ہوگا | ہم نے کیا ہوگا |
| ماضی استمراری | می کرد | می کردند | می کردی | می کردید | می کردم | می کردیم |
| ترجمہ | وہ کرتا تھا | وہ کرتے تھے | تو کرتا تھا | تم کرتے تھے | میں کرتا تھا | ہم کرتے تھے |
| ماضی تمنائی | کردے | کردندے | می کردی | می کردید | کردمے | می کردیم |
| ترجمہ | وہ کرتا | وہ کرتے | تو کرتا | تم کرتے | میں کرتا | ہم کرتے |

# باقی افعال کی گردانیں

| فعل / صیغے | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فعل مضارع | کند | کنند | کنی | کنید | کنم | کنیم |
| ترجمہ | وہ کرے | وہ کریں | تو کرے | تم کرو | میں کروں | ہم کریں |
| فعل حال | می کند | می کنند | می کنی | می کنید | می کنم | می کنیم |
| | وہ کرتا ہے | وہ کرتے ہیں | تو کرتا ہے | تم کرتے ہو | میں کرتا ہوں | ہم کرتے ہیں |
| فعل مستقبل | خواہد کرد | خواہند کرد | خواہی کرد | خواہید کرد | خواہم کرد | خواہیم کرد |
| | وہ کرے گا | وہ کریں گے | تو کرے گا | تم کرو گے | میں کروں گا | ہم کریں گے |
| فعل امر | - | - | بکن | بکنید | - | - |
| ترجمہ | - | - | تو کر | تم کرو | - | - |
| فعل نہی | - | - | مکن | مکنید | - | - |
| ترجمہ | - | - | تو مت کر | تم مت کرو | - | - |



تمام افعال (مجہول) کی گردانیں (از مصدر کردن)

| فعل / صیغے | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ماضی مطلق | کردہ شد | کردہ شدند | کردہ شدی | کردہ شدید | کردہ شدم | کردہ شدیم |
| ترجمہ | وہ کیا گیا | وہ کئے گئے | تو کیا گیا | تم کئے گئے | میں کیا گیا | ہم کئے گئے |
| ماضی قریب | کردہ شدہ است | کردہ شدہ اند | کردہ شدہ ای | کردہ شدہ اید | کردہ شدہ ام | کردہ شدہ ایم |
| ترجمہ | وہ کیا گیا ہے | وہ کئے گئے ہیں | تو کیا گیا ہے | تم کئے گئے ہو | میں کیا گیا ہوں | ہم کئے گئے ہیں |
| ماضی بعید | کردہ شدہ بود | کردہ شدہ بودند | کردہ شدہ بودی | کردہ شدہ بودید | کردہ شدہ بودم | کردہ شدہ بودیم |
| ترجمہ | وہ کیا گیا تھا | وہ کئے گئے تھے | تو کیا گیا تھا | تم کئے گئے تھے | میں کیا گیا تھا | ہم کئے گئے تھے |
| ماضی شکیہ | کردہ شدہ باشد | کردہ شدہ باشند | کردہ شدہ باشی | کردہ شدہ باشید | کردہ شدہ باشم | کردہ شدہ باشیم |
| ترجمہ | وہ کیا گیا ہوگا | وہ کئے گئے ہوں گے | تو کیا گیا ہوگا | تم کئے گئے ہوں گے | میں کیا گیا ہوں گا | ہم کئے گئے ہوں گے |
| ماضی استمراری | کردہ می شد | کردہ می شدند | کردہ می شدی | کردہ می شدید | کردہ می شدم | کردہ می شدیم |
| ترجمہ | وہ کیا جاتا تھا | وہ کئے جاتے تھے | تو کیا جاتا تھا | تم کئے جاتے تھے | میں کیا جاتا تھا | ہم کئے جاتے تھے |
| ماضی تمنائی | کردہ شدے | کردہ شدندے | کردہ می شدی | کردہ می شدید | کردہ شدمی | کردہ می شدیم |
| ترجمہ | وہ کیا جاتا | وہ کئے جاتے | تو کیا جاتا | تم کئے جاتے | میں کیا جاتا | ہم کیے جاتے |



# باقی افعال کی گردانیں

| فعل / صیغے | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فعل مضارع | کردہ شود | کردہ شوند | کردہ شوی | کردہ شوید | کردہ شوم | کردہ شویم |
| ترجمہ | وہ کیا جائے | وہ کئے جائیں | تو کیا جائے | تم کئے جاؤ | میں کیا جاؤں | ہم کئے جائیں |
| فعل حال | کردہ می شود | کردہ می شوند | کردہ می شوی | کردہ می شوید | کردہ می شوم | کردہ می شویم |
| ترجمہ | وہ کیا جاتا ہے | وہ کئے جاتے ہیں | تو کیا جاتا ہے | تم کئے جاتے ہو | میں کیا جاتا ہوں | ہم کئے جاتے ہیں |
| فعل مستقبل | کردہ خواہد شد | کردہ خواہند شد | کردہ خواہی شد | کردہ خواہید شد | کردہ خواہم شد | کردہ خواہیم شد |
| ترجمہ | وہ کیا جائے گا | وہ کئے جائیں گے | تو کیا جائے گا | تم کئے جاؤ گے | میں کیا جاؤں گا | ہم کئے جائیں گے |
| فعل امر | - | - | کردہ شود | کردہ شوید | - | - |
| ترجمہ | - | - | تو کیا جا | تم کئے جاؤ | - | - |
| فعل نہی | - | - | کردہ مشو | کردہ مشوید | - | - |
| ترجمہ | - | - | تو نہ کیا جا | تم نہ کئے جاؤ | - | - |

**نوٹ:**
افعال مجہول صرف متعدی فعلوں سے بنتے ہیں۔ لازم فعلوں سے نہیں بنتے۔



# درسِ بست و یکم

## مذکر، مؤنث

**مذکر:** وہ لفظ ہے جو "نر" کے لیے بولا جائے۔ مثلاً پسر، اسپ، خادم

**مؤنث:** وہ لفظ ہے جو "مادہ" کے لیے بولا جائے۔ مثلاً دختر، مادیان، خادمہ

| مذکر | مؤنث | مذکر | مؤنث | مذکر | مؤنث |
|---|---|---|---|---|---|
| پدر | مادر | خان | خانم | نرگاؤ | مادہ گاؤ |
| پسر | دختر | کدخدا | کدبانو | نرشتر | مادہ شتر |
| برادر | خواہر | بیگ | بیگم | گربۂ نر | گربۂ مادہ |
| مرد | زن | اسپ | مادیان | کنجشکِ نر | کنجشکِ مادہ |
| بندہ | کنیز | خروس | ماکیان | والد | والدہ |
| دیو | پری | خروس | مُرغ | جدّ | جدّہ |
| شوہر | زان | دُکتر | دُکترزان | حَسین | حَسینہ |
| خواجہ | خاتون | خال | خالہ | معلّم | معلّمہ |
| خُسر | خوشدامن | عمّ | عمّہ | مریض | مریضہ |
| غلام | کنیز | ناکتخدا | دوشیزہ | شاعر | شاعرہ |
| داماد | عروس | نرشیر | مادہ شیر | عالم | عالمہ |



# درس بیست و دوم

## اعداد (گنتی)

| اُردو | فارسی | اُردو | فارسی | اُردو | فارسی | اُردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | یک | ۱۷ | ہفدہ | ۳۳ | سی و سہ | ۴۹ | چہل و نُہ |
| ۲ | دو | ۱۸ | ہجدہ | ۳۴ | سی و چہار | ۵۰ | پنجاہ |
| ۳ | سہ | ۱۹ | نوزدہ | ۳۵ | سی و پنج | ۵۱ | پنجاہ و یک |
| ۴ | چہار | ۲۰ | بیست | ۳۶ | سی و شش | ۵۲ | پنجاہ و دو |

| ۵ | پنج | ۲۱ | بیست و یک | ۳۷ | سی و هفت | ۵۳ | پنجاه و سه |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۶ | شش | ۲۲ | بیست و دو | ۳۸ | سی و هشت | ۵۴ | پنجاه و چهار |
| ۷ | هفت | ۲۳ | بیست و سه | ۳۹ | سی و نُه | ۵۵ | پنجاه و پنج |
| ۸ | هشت | ۲۴ | بیست و چهار | ۴۰ | چهل | ۵۶ | پنجاه و شش |
| ۹ | نُه | ۲۵ | بیست و پنج | ۴۱ | چهل و یک | ۵۷ | پنجاه و هفت |
| ۱۰ | دَه | ۲۶ | بیست و شش | ۴۲ | چهل و دو | ۵۸ | پنجاه و هشت |
| ۱۱ | یازده | ۲۷ | بیست و هفت | ۴۳ | چهل و سه | ۵۹ | پنجاه و نُه |
| ۱۲ | دوازده | ۲۸ | بیست و هشت | ۴۴ | چهل و چهار | ۶۰ | شصت |
| ۱۳ | سیزده | ۲۹ | بیست و نُه | ۴۵ | چهل و پنج | ۶۱ | شصت و یک |
| ۱۴ | چهارده | ۳۰ | سی | ۴۶ | چهل و شش | ۶۲ | شصت و دو |
| ۱۵ | پانزده | ۳۱ | سی و یک | ۴۷ | چهل و هفت | ۶۳ | شصت و سه |
| ۱۶ | شانزده | ۳۲ | سی و دو | ۴۸ | چهل و هشت | ۶۴ | شصت و چهار |



| ۶۵ | شصت و پنج | ۷۸ | هفتاد و هشت | ۹۱ | نود و یک |
|---|---|---|---|---|---|
| ۶۶ | شصت و شش | ۷۹ | هفتاد و نُه | ۹۲ | نود و دو |
| ۶۷ | شصت و هفت | ۸۰ | هشتاد | ۹۳ | نود و سه |
| ۶۸ | شصت و هشت | ۸۱ | هشتاد و یک | ۹.۴ | نود و چهار |
| ۶۹ | شصت و نُه | ۸۲ | هشتاد و دو | ۹۵ | نود و پنج |
| ۷۰ | هفتاد | ۸۳ | هشتاد و سه | ۹۶ | نود و شش |
| ۷۱ | هفتاد و یک | ۸۴ | هشتاد و چهار | ۹۷ | نود و هفت |
| ۷۲ | هفتاد و دو | ۸۵ | هشتاد و پنج | ۹۸ | نود و هشت |
| ۷۳ | هفتاد و سه | ۸۶ | هشتاد و شش | ۹۹ | نود و نُه |
| ۷۴ | هفتاد و چهار | ۸۷ | هشتاد و هفت | ۱۰۰ | صَد |
| ۷۵ | هفتاد و پنج | ۸۸ | هشتاد و هشت | ۱،۰۰۰ | هزار |
| ۷۶ | هفتاد و شش | ۸۹ | هشتاد و نُه | ۱۰،۰۰۰ | ده هزار |

| ۷۷ | ہفتاد و ہفت | ۹۰ | نود | ۱۰۰,۰۰۰ | لک |
|---|---|---|---|---|---|

نوٹ: جو اسم گنتی کو ظاہر کرے اُسے اسم عدد اور جس کی گنتی ظاہر کی جائے، اُسے معدود کہتے ہیں۔ مثلاً "چہار کتاب" اس میں "چہار" اسم عدد اور "کتاب" معدود ہے اور عدد معدود کے مجموعے کو مرکب عددی کہتے ہیں۔

## اعدادِ ترتیبی

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پہلا | یکم | چوتھا | چہارم | ساتواں | ہفتم | دسواں | دہم |
| دوسرا | دوم | پانچواں | پنجم | آٹھواں | ہشتم | گیارہواں | یازدہم |
| تیسرا | سوم | چھٹا | ششم | نواں | نہم | بارہواں | دوازدہم |



| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بیسواں | بستم | چالیسواں | چہلم | پچاسواں | پنجاہم |
| چوبیسواں | بست و چہارم | اڑتالیسواں | چہل و ہشتم | ساٹھواں | شصتم |

نوٹ: جو اعداد گنتی کے علاوہ ترتیب کو بھی ظاہر کریں انہیں "اعداد ترتیبی" کہتے ہیں۔ اور ان کے بنانے کے لیے اعداد کے بعد "م" زیادہ کرتے ہیں اور کبھی "م" کے بعد "ین" بھی زیادہ کرتے ہیں۔ مثلاً ہفتمین، اوّلین، یازدہمین وغیرہ

## ایامِ ہفتہ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ہفتہ | شنبہ | سوموار | دو شنبہ | بدھوار | چہار شنبہ |
| اتوار | یک شنبہ | منگل وار | سہ شنبہ | جمعرات | پنج شنبہ |
| | | جمعہ | جمعہ یا آدینہ | | |

## ایرانی بارہ ماہ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | فروردین | ۳۱ یوم | ۷ | مہر | ۳۰ یوم |
| ۲ | اردی بہشت | ۳۱ یوم | ۸ | آبان | ۳۰ یوم |

| ۳ | خرداد | ۳۱ یوم | | ۹ | آذر | ۳۰ یوم | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴ | تیر | ۳۱ یوم | تابستان | ۱۰ | دے | ۳۰ یوم | زمستان |
| ۵ | مرداد | ۳۱ یوم | | ۱۱ | بہمن | ۳۰ یوم | |
| ۶ | شہریور | ۳۱ یوم | | ۱۲ | اسفند | ۳۰ یوم | |

نوٹ: اسفند کبھی انتیس کا اور کبھی تیس کا ہوتا ہے۔



# درسِ بلیست وسوم

## اسماء: واحد، جمع

**واحد:** وہ کلمہ ہے۔ جو ایک چیز یا ایک شخص کو ظاہر کرے۔ مثلاً طفل، قلم، دانا پرندہ، پسر، دختر

**جمع:** وہ کلمہ ہے۔ جو ایک سے زیادہ چیزوں کو ظاہر کرے مثلاً قلم ہا، طفلاں، دانایان، پرندگان، پسران، دختران

## بنانے کے قواعد

فارسی میں جمع بنانے کے لیے دو لاحقے ہیں:۔

۱۔ ان ۲۔ ہا

۱۔ **ان:** جاندار اسموں کی جمع بنانے کے لیے کام آتا ہے۔ مثلاً مرد سے مردان، زن سے زنان۔ بزرگ سے بزرگان۔ اگر واحد (جاندار) کے آخر "ا" یا "و" ہو۔ تو "یان" زیادہ کرتے ہیں مثلاً:۔ دانا سے دانایان، خوب رو سے خوبرویان۔ اگر واحد (جاندار) کے آخر میں "ہ" ہو تو اُسے "گ" سے بدل کر "ان" زیادہ کرو۔ مثلاً بندہ سے بندگان، پرندہ سے پرندگان

۲۔ **ہا:** بے جان اسموں کی جمع بنانے کے لیے آتا ہے۔ مثلاً قلم سے قلم ہا،

۳ - کبھی "ات" اور "جات" کی زیادتی سے جمع بناتے ہیں۔ مثلاً بیگم سے بیگمات، دِہ سے دہات، نقشہ سے نقشہ جات، قلعہ سے قلعہ جات۔



## واحد، جمع کا گوشوارہ

| واحد | جمع | واحد | جمع | واحد | جمع |
|---|---|---|---|---|---|
| طفل | طفلان | بدگو | بدگویان | روز | روزہا |
| مرد | مردان | ماہ رُو | ماہ رُویان | شب | شب ہا |
| زن | زنان | جنگجو | جنگجویان | قلم | قلم ہا |
| دختر | دختران | پرندہ | پرندگان | راہ | راہ ہا |
| پسر | پسران | درندہ | درندگان | نقشہ | نقشہ جات |
| بزرگ | بزرگان | چرندہ | چرندگان | باغ | باغات |
| دانا | دانایان | بندہ | بندگان | قصبہ | قصبات |
| گدا | گدایان | ستارہ | ستارگان | بیگم | بیگمات |
| نابینا | نابینایان | تشنہ | تشنگان | معلّمہ | معلمات |
| خوبرو | خوبرویان | گرسنہ | گرسنگان | سخن | سخن ہا |
| گل رو | گل رویان | جویندہ | جویندگان | چشم | چشم ہا |

## ۲- اِسم تصغیر

وہ اسم ہے جو چھوٹائی کے معنوں کو ظاہر کرے مثلاً صندوقچہ (چھوٹا صندوق) مشکیزہ (چھوٹی مشک)

### بنانے کا قاعدہ

اسموں کے آخر مندرجہ ذیل علامات لگا کر بناتے ہیں:-

ک: دخترک، دہک، طفلک، زانک ٭



چہ: صندوقچہ۔ دیگچہ۔ طاقچہ۔ مورچہ ٭

یچہ: دریچہ۔ باغیچہ۔ بزیچہ ٭

یزہ: ناویزہ (چھوٹی ناؤ) مشکیزہ (چھوٹی مشک)

ہ، و: پسرہ۔ دخترہ۔ پسرو۔ دخترو ٭

## ۳۔ اسم مکبّر

وہ اسم ہے۔ جو بڑائی کے معنوں کو ظاہر کرے مثلاً شاہ راہ (بڑا راستہ)

### بنانے کا قاعدہ

اسموں کے بعد مندرجہ ذیل علامات لگا کر بناتے ہیں:۔

شہ، شاہ:۔ شاہ راہ، شہپر، شہتیر، شہتوت، شاہ کار، شہسوار، شہ رگ ٭

خر:۔ خرسنگ (چٹان) خراس (بڑی چکی) خرمگس (بڑی مکھی) خرمہرہ۔ خرپشتہ

دیو:۔ دیومردم، دیوکمان (بڑی کمان) دیوپا (مکڑی) دیوگندم ٭

## ۴۔ اسم ظرف

ایسا کلمہ جو وقت یا جگہ کے معنی دے۔ اُسے اسم ظرف کہتے ہیں۔ اگر وقت کے معنی دے تو "ظرف زماں" اور اگر جگہ کے معنی دے تو اِسے "ظرف مکاں" کہتے ہیں۔ مثلاً:۔

ظرفِ زماں:۔ سحر، صبح، شام، روز، شب، ماہ، سال، امروز، فردا، دیروز، صبح گاہ، سحر گاہ وغیرہ ٭

ظرف مکاں:۔ پاکستان، عیدگاہ، قبرستان، میخانہ، میکدہ ٭